# لامية العرب

کا اردو ترجمہ

# عزيز العرب


عمرو بن مالك ازدي الشنفري

ترجمہ بقلم
حافظ عبد المجيب

بسم الله الرحمن الرحيم

نحمده ونصلي على رسوله الكريم اما بعد
عربي زبان بہت وسیع ہے اس شاعر نے بہت ہی پیچیدہ غیر معروف کلمات کو استعمال کیا ہے ۔ احقر نے قریب المعنی ترجمہ کیا ہے تاکہ ادباء علماء طلبہ اس سے استفادہ کر سکیں. اور یہ لکھنے والے اور پڑھنے والوں کے لئے صدقہ جاریہ بنائے۔ آمین وصل الله و سلم على نبينا محمد.

1. اقيموا بني أمي صدور مطيكم
فإني إلى قوم سواكم لأميل.

1.جمے رہو میری ماں کے بچو اپنی سواریوں کے سینوں پر
پس میں تمہارے علاوہ کسی دوسری قوم کی طرف مائل ہوں.

2.فقد حمت الحاجات والليل مقمر
وشدت لطيات مطايا وارحل.

2.یقینا میں نے اپنی حاجت پوری کرلی اور چاندنی رات ہے
میں نےسواری تیار کرلی ہے جانے کے ارادے سے.

3-وفی الارض منأی للکریم عن الاذی
وفیها لمن خاف القلی متعزل

3-شریف آدمی کو ذلت سے بچنے کےلے زمین وسیع ہے
دشمن کے ڈرسے دور رہنے کےلے جگہ ہے۔

4-لعمرك ما فی الارض ضیق علی امریء
سری راغبا او راھبا وھو یعقل

4-تمھاری جان کی قسم زمین میں آدمی کےلے کوئ تنگی نہیں
عزت ہو یا ذلت راتوں کو عقلمند چلنے لگتے ہیں ۔

5-ولي دونكم اهلون سيد عملس
وارقط ذهلول وعرفاء جيأل

5-تمھارےعلاوہ میرےاھل تیز بھیڑےاور
چیتا شیرگردنوں پر نرم لمبے بال والے اورجنگلی کتے ( لکڑبھاگا)

6. هم الرهط لا مستودع السر ذائع
لديهم ولاالجاني بما جر يخذل.

6. یہی میرے اھل ہیں یہ کوئ راز فاش نہیں کرتے
اور نہ ہی مجرم کوجرم کی سزا میں رسوا کرتے ہیں

7۔وکل ابي باسل غير انني
اذا عرضت أولى الطرائد ابسل.

7.اور ان میں ہر ایک نقصان پہنچانے والے بہادر ہیں ،مگرمیں سب سے زیادہ بہادر ھوں جو بڑے بڑے گھوڑ سواروں کو شکست دیدونگا۔

8 ۔وان مدت الايدي الى الزاد لم اكن
باعجلهم اذ اجشع القوم اعجل.

8۔ اور جب کہانے کےلے سب کے ھاتھ آگے بڑھتے ہیں،لیکن میں جلدی نہیں کرتا جو قوم کا لالچی ہوتا ہے وہی جلد باز ھوتا ہے۔

9۔ وماذاك الا بسطة عن تفضل
عليهم وكان الافضل المتفضل

9۔کھانے سے اپنے آپ کو روکنا یہ میری دریا دلی ہے
افضل ترین ھمیشہ دوسروں پر ایثار کرتا ہے ۔

10۔ وإني كفاني فقد من ليس جازيا
بحسنى ولا في قربه متعلل .

10-بلاشبہ میں ایک کفایت شعار آدمی ہوں اچھائ کا بدلہ نہیں چاھئے اور نہ ھی اسکی قربت میں مجھے کوئ دلچسپی ہے-

11-ثلاث اصحاب .فؤاد مشیع
وابیض اصلیت وصفراء عیطل .

11-میرے تین ساتھی ہیں، بہادر دل
تیز دھاری تلوار اور پیلی لمبی تیر جو کبھی نہیں چوکتی .

12- ھتوف من الملس المتون یزینھا
رصائع قد نیطت الیھا ومحمل .

12-میرا تیر ایک دم مضبوط نرم آواز والاجس کی مشت مزین ہے
گول حلقہ لٹکے ہوے تیر اٹھانے والا (تھیلا)-

13- اذا زل عنھا السھم حنت کانھا
مرزأة عجلی ترن وتعول .

13-جب وہ تیر نشانہ کی طرف نکلتا ہے تو ھلچل مچادیتا ہے
جیسےکوئ سوگوارعورت پریشانی سےآہ وبکا کرتی ہے

14- ولست بمهياف يعشي سوامه
مجدعة سقبانها وهي بهل .

14-مجھے پیاس نہیں لگتی میں شام کے وقت جانوروں کو چراتا ہوں
اور نہ ھی ایسی اوٹنی کا بچہ ہوں جوغلط غذا سے متاثر ہو جبکہ اسکی
ماں کے پستاں همیشہ کہلے ہوئے ہیں -

15-ولا جبإ اكهى مرب بعرسه
يطالعها في شانه كيف يفعل

15-اور میں نہ ہی بزدل اور بداخلاق ہوں اور نہ ہی اپنے معاملہ میں
بیوی کے سامنے کہڑا اسکی راے کا منتظر ہوں کہ‌کیسے کروں-

16-ولا خرق هيق كأن فؤاده
يظل به ا لمكاء يعلو ويسفل.

16- اور نہ ہی ڈرتاہوں اورنہ ہی شترمرغ کی طرح ڈراھواہوں،
اور نہ ہی مکاءپرندہ کی دل کی طرح جس کادل همیشہ
اوپر نیچے ہوتا رہتا ہے -

17-ولا خالف دراية متغزل
يروح ويغدو داهنا يتكحل.

17-۔اور نہ ہی خیرسے ہٹتا ہوں اور نہ ہی گھر میں بیٹھتا ہوں اور نہ ہی عورتوں سے غزل کرتا ہوں، اورنہ ہی صبح وشام سر میں تیل اور آنکھوں میں سرمہ لگاکر رہتا ھوں۔

18-ولست بعل شره دون خيره
الف اذا مارعته اهتاج اعزل .

18-اور میں نہ ہی عمر رسیدہ ہوں میرا خیر شر سے واضح ہے اور میں نہ ہی بات توڑ کر بولتا ہوں اور کسی کے ڈرا نے سے گھبراکر ہتیار چھوڑنے والا نہیں ہوں۔

19-ولست بمحيارالظلام اذا انتحت
هدى الهوجل العسيف بهماء هوجل .

19-اور میں نہ ہی اندھیروں سے گھبرانے والا ،جب صحرا میں راہ پالیتا ہوں تو بیوقوف اور جانور کی طرح نہیں بھٹکتا ،ایسے چلتا ہوں جیسے میں اس جگھ سے واقف ہوں ۔

20-اذا الأمعز الصوان لاقى مناسمي
تطاير منه قادح ومفلل

20- جب پتھریلی زمین اور چکنی چٹانوں پر گزرتا ہوں تو
میرے پاءوں سے آگ کے شعلے اڑتے ہوے ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتے ہیں-

21-ادیم مطال الجوع حتی امیته
واضرب عنه الذکر صفحا فاذهل.

21-بہوک کے وقت ٹال مٹول کرتا ہوں یہانتک میں اسکو مار دیتا ہوں
ایسے منہ موڑ لیتا ہوں جیسے مجھے اس کی ضرورت ہی نہیں ہے-

22-واستف ترب الارض کیلا یری له
علي من الطول امرء متطول

22-اور میں مٹی چاٹ لیتا ہوں تاکہ کوئ
مجھ پر احسان کرنے والا احسان نہ جتائے -

23-ولولااجتناب الذام لم یلف مشرب
یعاش به الا لدي ومأکل .

23. اور مجھے عیب ومذمت کا ڈر نہ ہوتا تو میرے
پاس جینے کے لے خوراک نہیں ہے ورنہ میں ماکولات
ومشروبات کو رکھ لیتا-

24-ولكن نفسا مرة لا تقيم بي
على الذام الا ريثما اتحول .

24- اور لیکن میں عزت نفس والا شخص ہوں ذلت برداشت نہیں کرتا اگر ایسا موقعہ اجائے تو فوری پلٹ جاتا ہوں۔

25 . واطوي على الخمص الحوايا
كما انطوت خيوطة ماري تغار وتفتل

25 ..میں اپنے معدے کے رگوں کو بھوک سے لپیٹ لیتا ہوں جیسے دھاگےکے چٹلے کو لپیٹا جاتا ہے کہ کہیں ٹوٹ نہ جائے۔

26-واغدو على القوت الزهيد كما غدا
ازل تهاداه التنائف اطحل.

26-میں سویرے تھوڑی سی خوراک کےساتھ نکلتا
ہوں جیسے دبلا پتلا کیچڑ رنگ والا بھیڑیا غبار کے درمیان اپنی
غذا تلاش کرتا ہے ۔

27 --غدا طاويا يعارض الريح هافيا
يخوت باذناب الشعاب ويعسل .

27.سویرے ٹھنڈی ہوامیں اپنے شکار کی بو سونگھ لیتا ہوں
جلدی سے حملہ کرکے وادی کے آخری کنارے پر اپنے مقصد کو پاتا ہوں

28- فلما لواه القوت من حيث امه
دعا فاجابته نظائر نحل .

28-میں بہت کم ہی حصول خوراک میں ناکام رہتا ہوں ،جب وہ دبلے
بھیڑے کی طرح پکارے تو دیگر بھی ۔پکارتے ہیں ۔

29- مهلهلة شيب الوجوه كانها
قداح بكفي ياسر معسل .

29- چھرے چمک اٹھے باریک چاند کی طرح جیسے
جواڑی اپنی ہتھیلی میں جوے کے تیروں کو ہلارھا ھو

30- او الخشرم المبعوث حثحث دبره
محابيض ارداهن سام معسل .

30-یہ تیر شھدکی مکھی کے جھندکی طرح نکل کر ٹھکانوں پر اترکر
ھلاک کردیتے ہیں جیسے کوئ شھد کی جگہ کو لکڑی سے ہٹاکرشھد
نکال رہاہو۔

31۔ مهرتة فوه كان شدوقها
شقوق العصي كالحات وبسل.

31.اس بھیڑے کے منہ کے دونوں جبڑے بڑے ہیں لکڑی کےسامنے کے
حصہ کو چیر دیا ہو ،گویا وہ ترچھی شکل و برے منظر والا ہو ۔

32 ۔فضج وضجت بالبراح كانها
واياه نوح فوق علياء ثكل .

32. چٹیل میدان میں اونچی اواز سے بلند جگہ پر کوئ
نوحہ خواں اپنی اولاد کی وفات پر آہ وبکا کررہا ہو۔

33۔ واغضى واغضت والتسى والتست به
مراميل عزاها وعزته مرمل .

33۔ وہ خاموش ہوگیا وہ بھی خاموش ھوگئ اسنے انتظار کیاوہ بھی انتظار
کرنے لگی وہ پرسہ دینے لگا توشہ ختم ھونے پر اور وہ بھی پرسہ
دینےلگی تو شہ ختم ہونے پر۔

34۔ شكا وشكت ثم ارعوى بعد وارعوت
وللصبر ان لم ينفع الشكو اجمل۔

34۔ اس نے اپنا شکوہ کیا  وہ بھی اپنی شکایت کی پھر وہ چیخ پکار سے رک گیا وہ بھی رک گئ اگر شکوہ فائدہ نہ دے تو صبر بہت خوبصورت چیزہے۔

35۔ وفاء وفاءت بادرات وكلها
علی نكظ مما يكاتم مجمل

35۔وہ جلدی سے پلٹا وہ بھی پلٹ گئ سارے اس شدت کو چھپاکر
برداشت کرنے لگےآنے والے اجمل ترین وقت کا۔

36۔وتشرب اساري القطا الكدر بعدما
سرت قربا احناؤها تتصلصل .

36. قطا پرندہ میرا بچا ھوا دھندلاپانی پیتا ہے اور
میں تیز چلتا ہوں میرے اور پانی کے درمیان مسافت ایک رات ہے وہ
خالی پیٹھ آواز نکال کر پانی پیتا ہے۔

37. وهممت وهمت وابتدرناواسدلت
وشمر مني فارط  متمهل.

37۔میں نے ارادہ کیا اس نےبھی اردہ کیا میں نے جلدی سے راستہ لےلیا اور اپنے کپڑے سمیٹ لئے آگے بڑھکر سیراب ہوگیا.

38-فوليت عنها وهي تكبو لعقره
يباشره منها ذقون وحوصل

38-پس میں وہاں سے لوٹ گیا وہ پانی کے حوض میں خودسے گرگیا اور پانی میں اپنی گردن اور معدے کےنچلے حصہ کو ڈال کرھلا رھا تھا.

39-كأن وغاها حجرتيه وحوله
اضاميم من سفر القبائل نزل.

39-حوض کےدونوں جانب شور تھا اسکے اطراف مسافرلوگ اترے تھے پانی لینے آرام کرنے .

40-توافين من شتى اليه فضمها
كما ضم اذواد الاصاريم منهل .

40- قطا پرندے مختلف جگھوں سے آکرگھل مل گئے اسی طرح جوان اوٹنیوں پر سوار ھوکر مختلف جماعتیں کنویں پر جمع تھیں.

41. فعبت غشاشا ثم مرت كانها
مع الصبح ركب من احاضة مجفل.

41. ہلکے سے پانی میں چونچ مارکرقطا چلی گئ جیسے قبیلہ احاضہ کے اونٹ سوار صبح میں جلدی فرار ہوتے ھیں.

42. وآلف وجه الارض عند افتراشها
باهدأ تنبيه سناسن قحل

42. زمین پر سونے کی میں نے عادت ڈال لی ہے
بغیر گوشت والے کندھے پر سوکر ،ریڑہ کی
سوکھی ھڈیوں کو ظاھر کرتا ہوں.

43.واعدل منحوضا كأن فصوصه
كعاب دحاهالاعب فهي مثل .

43. میں نے کہنیوں کوموڑ تکیہ بناکر لیٹتا ہوں جیسے وہ اسکے جوڑ
ہوں، پنڈلیوں کو پیچھے پھینک کر پس وہ کوئ سوکھی قوی ھڈی ہو.

44. فان تبتئس بالشنفري ام قسطل
لما اغتبطت بالشنفری قبل اطول.

44. جنگ کی وجہ سے شنفری کو دکھ ہوا ہے
شنفری کےلے خوشی کی بات ہےکہ جنگ کو لمبی
کردوں.
45. طريد جنايات تياسرن لحمه
عقيرته لايها حم اول.

45. پیچھے پڑگے ھیں جرائم کی وجہ سے مرے
گوشت کوتقسیم کرنے قرعہ اندازی کے ذریعہ
منافسہ کررہے ہیں کہ کون پہلے مجھ تک
پہنچے گا.

46. تبيت اذا مانام يقظى عيونها
حثاثا الى مكروهه تتغلغل.

46. رات گزارتے ہیں جبکہ ان کی آنکھیں کھلی رہتی
ہیں اچانک کوئ نا پسندیدہ چیز جلدی سے (قتل)
نہ ھوجائے.

47. وإلف هموم ماتزال تعوده
عيادا كحمى الربيع او هي اثقل.

47. مجھے عادت ھوگئ ہے مصیبتوں کو جھیلنے کی یکے بعد دیگر
جیسے موسم ربیع کی بخار جو آتی جاتی ہے یا اس سے بڑی مصیبت.

48. اذا وردت اصدرتها ثم انها
تثوب فتاتى من تحيت ومن عل.

48. جب وہ آتی ہے تو اسکو پھیردیتا ہوں پھر وہ
لوٹ کر آتی ہےکبھی نیچے سے یا اوپر سے -

49. فاما تريني كابنة الرمل ضاحيا
علی رقة احفی ولا اتنعل.

49. پس تم مجھے دیکھوگے جیسے میں ریتی کا بچہ
ہوں (سانپ) اپنی گردن کو نکال کر انتظار کررہا
ہے بغیر چپل کے( پیدل).

50. فاني لمولی الصبر اجتاب بزه
علی مثل قلب السمع والحزم افعل .

50. پس میں اور صبر دونوں ایک ہیں پیوند والے
کپڑےپھن کر مضبوط دل بھیڑے کے بچہ کے
مانند اور ارادے کو کرکے ہی رہتا ہوں.

51. واعدم احیانا وغنی وانما
ینال الغنی ذوالبعدة المتبذل.

51. کھبی فقر اور کھبی غنی سے سابقہ پڑتا رہتا ہے

حصول غنی کےلے بڑی همت اور خود ہی سرپرستی کرنا ہوتا ہے۔

52. فلا جزع من خلةمتكشف
ولامرح تحت الغنى اتخيل

52. فقر وفاقہ کو ظاهر کرنے میں کھبی نہیں گھبراتا
اور غنی کی حالت میں نفس پرستی یعنی تکبر نہیں کرتا ۔

53. ولاتزدهي الاجهال حلمی ولاارى
سؤولا باعقاب الاقاول انمل.

53. اور جاهلوں کی بیوقوفی سے میرا حلم کم نهیں
هوتا اور میں نہیں دیکھتا لوگوں کی باتوں کے
پیچھے کثرت سوال سے سوائے چغلی کے.

54. وليلة نحس يصطلي القوس ربها
واقطعه اللاتي بها يتنبل.

54. سخت سرد رات میں کمان والا بھی (تاپنے کےلے)
تیر وکمان والے تھیلے کو بھی جلادیتا ہے.

55. دعست على غطش وبغش
وصحبتي سعار وارزيز ووجر وافكل .

55. اندھیرا ہو ہلکی بارش میں پوری قوت سے چلتا ہوں ،میرے ساتھی شدت کی بھوک ،سردی سے جلد کا سکھرنا،خوف اور جسم میں کپکپاھٹ.

56. فأيمت نسوانا وأيتمت إلدة
وعدت كما بدات والليل اليل.

56. بھت سی عورتوں کو بیوہ بنایا اور بچوں کو یتیم کردیا ایسے لوٹ آیا جیسے میں نے ابتدا کی تھی اور رات ابھی تک تاریک تھی.

57. واصبح عني بالغميصاء جالسا
فريقان مسؤول وآخر يسال .

57.صبح سویرے غمیصاء موضع والے دونو ں فریق بیٹھ کر ایک دوسرے سے سوال کررہے ہیں کہ کتنا نقصان ہوا ہے.

58. فقالوا لقد هرت بليل كلابنا
فقلنا أذئب عس ام عس فرعل .

58.پس وہ کہنے لگے رات کو ھمارے کتے تلاش میں لگے تھے ،کیا ہوا کیا کوئ بھیڑیا لکڑبھاگا جو کسی شکار کی تلاش میں آیاتھا.

59ـفلم تك الا نبأة ثم هومت
فقلناقطا قد ريع ام ريع اجدل

59 ـپس ہوا کیا یہ ہلکی آواز تھی ،اورپھر نیند آگئ
ہم کہنے لگےیہ تو قطا کی آواز ہوگی یا خوفناک باز کی۔

60 ـفان يك من جن لأبرح طارقا
وان يك انسا ماكها الإنس تفعل .

60.پس اگر کسی جن نے کیا ہے تویہ شدیدحملہ ہے
اور کسی انسان نےکیا ہے تو اسطرح کوئ انسان نہیں کرتا ۔

61. ويوم من الشعرى يذوب لوابه
افاعيه في رمضائه تتململ .

61 ـشعری ستارہ والے دن شدت کی گرمی سے تھوک بھی پگھل جاتا ہے ۔
سخت گرمی سے اژدھےبھی تڑپنے لگتے ہیں۔

62۔ نصبت له وجهي ولاكن دونه
ولا ستر الا الأتحمي المرعبل.

62 ۔گرمی کی شدت سے چھرہ کھولا تودھوپ سے بچانے والاسوائے اتحم یمنی کپڑےکےجو (لال پیلے رنگ کا) پھٹاہوا باریک تھا.

63 ۔وأضاف إذا هبت له الريح طيرت
لبائد عن اعطافه ما ترجل .

63. تیز ہوا چلتی ہے تو لمبے بال اڑنے لگتے ہیں
الجھے ہوئے بال دونوں جانب بغیر کنگھی کئے ہوئے ہوں ۔

64 ۔بعيد يمس الدهن والفلي عهده
له عبس عاف من الغسل محول.

64۔ زمانہ ہو ا بالوں کو خوشبودار تیل لگا کر۔اور جووں کو سر سے صاف کرکے، عرصہ ہوابالوں کے گرد وغبارکو صابن سےدھو کرسال گزرگیا ۔

65۔وخرق كظهر الترس قفر قطعته
بعاملتين ظهره ليس يعمل .

65 وسیع خالی صحراء جیسے کمان کی پیٹھ ہو میں نے طئے کیا، دوپاوں سےجس میں کوئ زراعت نہیں ہوتی ۔

66.وألحقت أولاه بأخراه موفيا
علی قنة أقعي مرار وأمثل .

66. پورا کردیا تیزی سے صحراء کا اول و آخر حصہ کوئ پہاڑ کی چوٹی پر سرین پر بیٹھ کر کھٹنوں کو کھڑا کر کے بار بار جگھ کا مراقبہ کر رہا ہو -

67 ۔ترود الاراوي الصحم حولی کانها
عذاری علیهن الملاء المذیل.

67 ،آتے ہیں جنگلی بکریاں پیلے رنگ کی گھاس پر جو کنواری ہیں پشت پر بالوں کی لمبی چادریں چھوڑی ہوئ ہیں -

68۔ ویرکدن بالاصال حولي کانني
من العصم ادفی ینتحي الکیح اعقل .

68 ۔شام کو میرے پاس آکرانہی سکون وگرمی ملتی ہے جیسے سینگ والابکرا ہوں گویا پہاڑکی اونچی چوٹی پر میں ایک محفوظ پناہ گاہ ہوں.
تمت بالخیر لامیة العرب کا ترجمہ عزیز العرب